کھلین تو یہ تو باغہاے مضامین — مبارک ہو رنگ طبیعت مبارک
زمانہ کہے شیر دل شیر افگن — یہ طاقت یہ جرات یہ ہمت مبارک
رہے رعب ۔ ہو آب شیرون کا زہرہ — دلیری مبارک شجاعت مبارک
یون ہی در یہ ہو مجمع اہل حاجت — مرے دین داتا سخاوت مبارک
بتون کی محبت ہو یاد خدا ہو — مبارک مجاز و حقیقت مبارک
بہت رہ چکے محفل میکشی مین — بس اب پارساؤنکی صحبت مبارک
جھکے اب نہ یہ سر کسی بت کے در پر — مگر اک خدا کی عبادت مبارک
مبارک ہو کعبے مدینے کا جانا — مبارک ہو حج و زیارت مبارک

حفیظ ایک کیا ۔ مدح خوان ہو خدائی
سعادت کو ہو یہ سعادت مبارک

جناب سعادت علیخان کو یارب — مبارک ہو یہ عید اضحا مبارک
رئیسانہ شوکت کا ہو بول بالا — یہ اقبال یہ دور دورا مبارک
لباس شہانہ کی کہتی ہے زینت — یہ جوڑا مبارک یہ جاما مبارک
مبارک شب و روز ہو عیش و عشرت — یہ صحبت یہ محفل یہ جلسا مبارک
سمان آج کا دوسری عید تک ہو — یہ ہو عید قربان کا بیرا مبارک
حسینون کے جھرمٹ مین گذرے جوانی — گلے حسن والون سے ملنا مبارک
یہ آنکھین مزے حسن خوبان کے لوٹین — نگاہون کو ہو یہ تماشا مبارک
یہی دن یہی سن ہین کھل کھیلنے کے — یہ عیش و طرب کا زمانا مبارک

عروس خوشی سے رہے ہمکنار ہی — مبارک دلہن کو یہ دولہا مبارک
بسر عمر ہو حسن کی دیویون مین — حسینون پہ ہو دل کا آنا مبارک
مبارک اُن آنکھون کا متوالا ہونا — مبارک یہ ہو جام صہبا مبارک
نگاہون کو ہو اچھی صورت کا لپکا — محبت کا دل کو تقاضا مبارک
رخ وزلف کا روز و شب ہو نظارہ — مبارک ہو یہ جوش سودا مبارک
کرین آپ محراب ابرو مین سجدہ — رہے اہل کعبہ کو کعبا مبارک
خدا کی ہو طاعت پرستش بتونکی — مبارک تمہین دین و دنیا مبارک
کسے آج پینے پلانے سے فرصت — تمہین زاہد و ہو دوگانا مبارک
مجھے کام ہے آپکی اب عطا سے — زمانے کا حاتم کو شہرا مبارک
یہ در اور ہو مجمع اہل حاجت — یہ بخشش ہو اے دین داتا مبارک
ادھر سے دعا ہو اُدھر سے عطا ہو — یہ لینا مبارک یہ دینا مبارک

حفیظ اس کو کہیے نوید مسرت
کہا آپ نے قطعہ ایسا مبارک

رشک مجکو کیون کسی شاعر کی ہو تقدیر پر — کیا کسی سے کم مرے آقا کی ہے جود و عطا
جو ملازم ہین وہ مالامال ہین خوشحال ہین — ہے در دولت کا سایہ سایۂ ظل ہما
جل کے ممسک کہتے ہین مصرف یہی دینے کی حد — آپکے در سے کبھی پھرتا نہین خالی گدا
کچھ دنون یونہی رہی داد و دہش تو دیکھنا — جان دیگی خلق اپنا آپکو حاجت روا
قصۂ ماضی کا دُہرانا ہے اک طول امل — سنیئے اک تازہ حکایت ایک طرفہ تذکرا

حسب عادت شام کو تھے رونق محفل حضور
داہنے بائین ہر دو جانب تھا مصاحب کا پرا

اتفاقاً میری جانب پھر گئی چشم کرم
پھر تو یون سمجھو کہ تھا اک جوش زن بحر سخا

سچ ہے منہ مانگی مرادین یون کسیکو کب ملین
پہلے رخصت دی پھر اُسکے بعد کی نقدی عطا

شوق کی چیزون کے آگے مال و زر کی اصل کیا
جانِ بخشش یہ ہوئی بخشا مجھے کاکاتوا

اور بھی طائر دیے ایسے کہ جو کمیاب ہین
مست رکھتی ہے شب و روز اُنکے نغمونکی صدا

اس عنایت اس کرم اس بخشش شاہانہ پر
ہر بُن مو سے مرے ہر دم نکلتی ہے دعا

یا الٰہی تا ابد قائم رہین آقا مرے
یا الٰہی ہر دلی مقصد ہو پورا آپ کا

کوئی چھینٹا اس طرف بھی آج ای ابر کرم
غنچے چٹکین گل کھلین باغ سعادت ہو ہرا

بھر دے تو آغوش بیگم کا گل مقصود سے
اے چمن آرائے عالم مالک ارض و سما

شور آمین گونج اُٹھا مین نے کہا جب اے حفیظ
یہ دعا مقبول ہو یارب براے مصطفا

آئی ہے حفیظ عید قربان
یعنی ہے یہ دن ہنسی خوشی کا

ہر سمت عجب چہل پہل ہے
ڈوبی ہوئی رنگ مین ہے دنیا

سب پہنے لباس پر تکلف
جاتے ہین پڑھنے کو دوگانا

شوکت اسلام کی ہے ظاہر
تکبیر کا ہے بلند نعرا

یہ تو ہے اِدھر اُدھر کا منظر
دربار کا اب دکھاؤن نقشا

جوڑی برسات مین لگی ہے
اسوقت کا سین ہے نرالا

سرکار محل سے باہر آئے
مجرے کو سبھون نے سر جھکایا

پُرزیب ہے کیا لباس زریں
اللہ رے آپ کا سراپا

ٹوپی ہے کہ سر پہ تاج زر ہے
چہرہ ہے گلاب چاند ماتھا

صورت سے عیان ہی شان و شوکت
اقبال کا ہے بلند تارا

کیا خوب بھرے بھرے ہین بازو
یہ گول کمر یہ سینہ چوڑا

آنکھین ہین نشیلی کس غضب کی
موزون ہے کیا ہی قد میانا

معشوق فریبیون کی گھاتین
ہوتی ہین ادا ادا سے پیدا

جُرأت کے کچھ اور ہی ہین انداز
تیور پہ دھرا ہوا ہے غصا

لیکن ہے کرم کی شان غالب
ذرون کا بھی ہی نصیب چمکا

اخلاق کی کوئی حد نہین ہے
الطاف کا رنگ ہے ہویدا

لو آپ چلے نماز پڑھنے
خوشبو سے مہک رہا ہے رستا

کس شان سے جا رہی ہی جوڑی
اُڑتا ہے ہوا پہ گل کا تختا

داخل ہوے عیدگاہ مین آپ
پھر پڑھ کے نماز سُن کے خطبا

احباب سے عید مل ملا کے
دیتے ہوے سائلون کو صدقا

بیٹھے پھر آپ لینڈو پر
جوڑی پھر ہو گئی روانا

کوٹھی مین حضور آ کے اُترے
قربانی ہوئی ثواب لوٹا

آے ہین حسین عید ملنے
حاضر ہین پری جمال کیا کیا

خیر آج نہین ہے اتّقا کی
محفل مین چلے گا دور صہبا

پھر تاک مین دل کے یہ حسین ہین
کہتے ہین دکھا کے ناز و غمزا

قسمت اُسکی ہے عید اُسکی
جو میری بغل مین آج ہوگا

لیکن نہ چلا کسی کا جادو | تا دیر رہا اگرچہ جلسا
اب آنکھ مین کیا کوئی سماے | دل اور کا ہو چکا ہے بندا
لغزش نہین آپ کی نظر کو | اتنا بھی تو ہو خیال پکا
ساقی اک جام معرفت دے | اسوقت اتار پر ہے نشا
محفل برخواست ہو رہی ہے | وہ دیر مین بج رہا ہے گھنٹا
مسجد مین اذان ہو رہی ہے | خورشید بچھا چکا مصلا
یہ وقت دعا کا ہے دعا مانگ | درگاہ مین اسکی ہے کمی کیا
قارون کو دیا تھا گنج کس نے | حاتم کا ہے کون دینے والا
مفلس کو بناے وہ تونگر | نادار کو بخشدے خزانا
آقا کو مرے نہ ہو تردد | اے خالق بے نیاز و ہمتا
اولاد دے آبرو دے زر دے | سن لے مری آرزو خدایا
اس گھر مین ہو پھر چہل پہل وہ | شہرون شہرون ہو جسکا شہرا
دربار کے دن پھرین الٰہی | مٹجاے دلون سے رنج سارا
ہر روز ہی عید کا سمان ہو | ہر وقت رہے خوشی کا میلا

تاریخ بھی فال نیک بھی ہے
محبوب ہے جشن عید اضحیٰ ۱۳۲۹ھ

صبحدم مجکو جگا کر یہ مرے دل نے کہا | اٹھیہ سونے کا نہین وقت ہے او نیک نہاد
آج وہ دن ہے کہ گھر گھر ہے خوشی دنیا مین | آج وہ دن ہے کہ ہے ایک زمانہ دل شاد

آج ہستی مین مسرت کا عمل بیٹھ گیا
لوح عالم سے مٹی رنج والم کی بنیاد

راج گدی کا یہ جلسہ ہے کہ اللہ اللہ
جشن جمشید پہ کرتی ہے خدائی ایراد

چھا گیا چشم تصور مین سمان کچھ ایسا
یک بیک سہو ہوئی عیش گذشتہ کی بھی یاد

صاف ایسی تو کھنچے بزم طرب کی تصویر
دنگ مانی ہو جسے دیکھ کے ششدر بہزاد

باغ کے وصف مین لکھا ہے مضامین وہ کھلین
آنکھین ٹھنڈی ہون اگر غور سے دیکھین نقاد

یہ چمن وہ ہے جہان دخل خزان ہو نہ سکا
سامنے اسکے خزان دیدہ ہے باغ شداد

قدر دانان سخن ہوتے ہین جس موقع پر
نقطے نقطے سے عیان ہوتا ہے رنگ ایجاد

محو کر دے مری اعجاز بیانی کا اثر
ہو جو حاسد بھی تو بیساختہ دے اُٹھے داد

اے زہے فخر یہ دربار سخن فہم کا ہے
خاص اس فن مین ہے ممدوح کو اک استعداد

آج رُکتی نہین روکے سے مری فکر رسا
آج آتی ہے چلی ذہن کو غیبی امداد

کھب گئے دلمین جو الفاظ زبان سے نکلے
کر دیا خامۂ انصاف نے ہر شعر پہ صاد

بارک اللہ کہان آج رسائی ہے مری
للہ الحمد کہان پہونچی ہے طبع جواد

محفل نور کا اُس بزم پہ کیون ہو نہ گمان
ہون جہان صدر نشین بابو ہیشور پرشاد

پہلوے چپ کے ہین زینت کے سبب راوھا کشن
الغرض دونون برادر سے ہے گدی آباد

زیب آغوش ہے فرزند بھی چشم بد دور
اپنے دامن مین لیے طرفہ ثمر ہے شمشاد

نیک ساعت ہے یہ ایسے مین دعا مانگ حفیظ
آج وہ دن ہے کہ بھر جائینگے دامان مراد

جاہ و اقبال کی انکے ہو ترقی دن دن
یا خدا خضر و مسیحا سے بھی عمرین ہون زیاد

چمن دہر مین پھولین پھلین اس کثرت سے
ایک سے ہوتے ہین جسطرح ہزارون اعداد

یہ سمجھکر کہ سخی ابن سخی ہین ممدوح
دل یہ کہتا ہے کہ دے تو بھی دعا بے تعداد

درمیان لطف و غضب کے ہو یہ پابندیِ عدل
دوست آباد رہیں اور رہوں دشمن برباد

سیر کو جا رہی ہے نکہت گل
پھر رہی ہے نسیم گھبرائی

دیکھتا کیا ہے سر اٹھا کر سرو
کس کی نرگس ہوئی تماشائی

آج بلبل کے چہچہے وہ نہین
اک اداسی ہی باغ مین چھائی

بزم مین بھی چہل پہل وہ نہین
روٹھی بیٹھی ہے بزم آرائی

اس تغیر کا جب سبب پوچھا
کہا اُٹھا وہ چرخ مینائی

رونق باغ زینتِ محفل
جسکے دم سے ہے زیب و زیبائی

یعنی بابو مہیشور پرشاد
کانِ خوبی و شانِ عنائی

جاتے ہین بہر سیر نینی تال
قسمت اُس سرزمین کی جاگ آئی

سارا اسٹاف جا رہا ہے ساتھ
رہی جاتی ہے ایک تنہائی

سنکے یہ مین بھی اپنی جا سے اُٹھا
اور کی ختم خامہ فرسائی

جا کے دیکھا تو جمع ہین احباب
جو سنی تھی وہ بات سچ پائی

جو تھا اپنی جگہ یہ کہتا تھا
دیکھیے کب یہ پھر ہو یکجائی

دی دعا سب نے یک زبان ہو کر
جب چلے آپ کہہ کے گڈ بائی

بہ سفر رفتنت مبارک باد
بہ سلامت روی و باز آئی



پھر کیے نینی تال سے بابو مہیشور آگئے
آپکی کوٹھی مین پھر احباب کا ہے جمگھٹا

پھر وہی جوشِ طرب ہے پھر وہی جوشِ نشاط
پھر نویدِ تہنیت لے کر چلی بادِ صبا

شاخِ گلبن مل رہی ہے سرو سے بڑھکر گلے
چشمِ نرگس کا ہے ایما دیکھیے گل کی فضا

مسکرا اُٹھے پڑتے ہین غنچے ہنسے پڑتے ہین گل
گدگداتا ہے دلون کو بلبلون کا چہچہا

صحنِ گلشن سے ذرا کوٹھی کا منظر کم نہین
کیا نئے انداز سے اک ایک کمرہ ہے سجا

میہمان کو دیکھیے یا میزبان کو دیکھیے
ایک سے محفل کی رونق ایک سے گھر کی ضیا

جھنڈیون کی وہ نمایش وہ پھرہرن کی بہار
بج رہے ہین شادیانے شاد ہے چھوٹا بڑا

نور کی آواز ہر کمرے مین ہے گونجی ہوئی
یعنی اہلِ ذوق کہتے ہین جسے روحی غذا

جشن سے پائی فراغت میہمان رخصت ہوے
وقت ہے جود و سخا کا اب اُٹھے دستِ عطا

دیکھیے ہے آپکے وعدے کا کب سے منتظر
آپ کا اُستاد شاعر یہ حفیظ خوشنوا

علم کی دنیا مین ہے کچھ نام اگر مدِ نظر
مدتون کا ہے جو وعدہ آج ہو جاے وفا

## رباعیات

چہرے پہ نظر پڑی تو دل ہو گیا شاد
صورت سے کہین بڑھا ہے حسنِ سیرت
باتون سے شگفتہ ہوے گلہاے مراد
اخلاق سراپا ہین مہیشور پرشاد

جبتک یہ رہے عالمِ امکان آباد
آنکھین ہون خنک دیکھ کے دیدار بسیر
رونق دہ گلشن ہون یہ سرو و شمشاد
اولاد سے ٹھنڈے ہون مہیشور پرشاد

اک باغ کے گویا گل تر ہین دونون | اک بحر کے بے مثل گہر ہین دونون
ترجیح کسے دونون برادر ہین دُو ن | سچ پوچھیے تو شمس و قمر ہین دونون

بتخانہ و مسجد رہین جب تک آباد | جبتک ہو یہ ناقوس و اذان کی فریاد
جاری ہو لبون پر یہ اسیس اور دعا | پھولین پھلین اللہ مہیشور پرشاد

ہر سو ہے ترے فہم و ذکا کا شہرہ | جس طرح مری طبع رسا کا شہرہ
آوازہ تھا حاتم کی سخاوت کا کبھی | اب تو ہے تری جود و عطا کا شہرہ

پھولی ہے آنکھون مین سرسون ایسی ہی ساقی نے دی | حلق سے نیچے جو اُتری بیخودی سی چھاگئی
نام کو مے تھی۔ مگر دراصل تھا آب حیات | ہو گیا ٹھنڈا کلیجا بجھ گئی دل کی لگی
جوش مستی مین گذرا اپنا کہان تھا کیا کہون | سامنے آنکھون کے گویا ایک محفل تھی سجی
اب کہون بکنڈ اُس کو یا جنان سے دُون مثال | غول حورون کا کہین ٹکڑی کہین غلمان کی
کمرے کچھ ایسے تھے خالی جنکی زینت دیکھ کر | پھر گئی آنکھون مین گلزار ارم کی تازگی
کچھ محل یاقوت کے تھے کچھ تھے موتی کے مکان | مختلف سانچے مین گویا ہر عمارت تھی ڈھلی
محو حیرت ہو کے میرے دل نے دی مجکو صلاح | ان مکانون کے مکین کا نام پوچھو تو سہی
دفعتاً آئی ندا جن کا یہ ہے دار المقام | دوسرے عالم مین کرتے ہین ابھی وہ افسری
یہ جگہ انکی ہے دنیا مین جو ہین پابند عدل | یہ محل اُنکے ہین کرتے ہین جو عدل و منصفی

بول بالا صاحب انصاف کا ہی ہر جگہ
سرخرو ہو کر رہے گا ہر دو عالم مین سخی

خواب کے ہمرنگ تھی جو نشۂ ہمی کی ترنگ
آپ مین آئے تو پیش چشم یہ تعبیر تھی

جمع اک اجلاس پر تھا مجمع اہل غرض
مین جو آگے لکھ رہا ہون کہہ رہا تھا ہر کوئی

پاک طینت نیک خو بابو سنہری لال ہین
ایسے حاکم ہون تو ہے محکوم کی خوش قسمتی

آپکو ہے انتظام قحط مین اک درک خاص
ہر گھڑی ہر وقت ہے ملحوظ خاطر حق رسی

داد کے قابل کلکٹر نے کیا یہ انتخاب
چن لیا اُس شخص کو ہی جو دیانت کا دھنی

سچ ہے ہر کارے و ہر مردے یہ ہی مشہور بات
اے زہے وہ جنکے حصے مین ہے غربا پروری

شہر سے قصبات تک ہین سب دعا گو آپکے
منصب تقسیم مین ہے شان الطاف شہی

اِس دعا کا سلسلہ پہونچے گا شاہ ہند تک
ہو رہی ہے جسکے ایما سے رعایا پروری

ڈپٹی صاحب ہین ذریعہ اصل مرکز اور ہے
دینے والے سے دلانیوالا ہے بڑھکر سخی

دیکھکر صورت بیان کرتا ہو جو احوال دل
کس طرح پوشیدہ ہو پھر اُس سے امر واجبی

سر سٹکتے یہ زمیندار اور روتے کاشتکار
بس گئے دونون اُجڑ کر یہ تقاوی کیا بٹی

پڑتا ہے ماتحت پر افسر کا پرتو اس لیے
آپ ہی کی طرح ہین صاف آپکے عمال بھی

حرفتین پٹواریون کی یک قلم موقوف ہین
خوف سے لرزان ہین اُنکی کانپتے ہین منشی

حکم ہوتے ہی جمع ہو جاتی ہین رقمین کل وصول
اہل حاجت جُھکتے ہین خوش دھنتے ہین سر لالچی

اک طرف سعی و سفارش کی ہوئی مسدود راہ
ایک جانب قفل بندی باب رشوت کی ہوئی

یہ عدالت یہ حکومت یہ سیاست دیکھ کر
چھا گیا رعب اہل کارون پر مچی ہی کھلبلی

تا ابد قائم رہے یہ حاکم روشن دماغ
پورے ہون ارمان بر آئین تمنائے دلی

# مناجات

السلام اے شافع روز جزا — السلام اے خاص محبوب خدا
السلام اے مخبر امی لقب — السلام اے سید عالی نسب
السلام اے بیکسون کے دستگیر — السلام اے ہادی روشن ضمیر
السلام اے دردمندون کی دوا — السلام اے گمرہون کے رہنما
دشمن ایمان ہون بیماری یہ ہے — مختصر حال سیہ کاری یہ ہے
یہ گناہون سے ہوا ہون منفعل — کانپتا ہے پرسش عقبیٰ سے دل
بارہا جس کی نمازین ہون قضا — جرم کی اسکے ہے کوئی انتہا
اور کیا کہیے جو حال زار ہے — آپ سے مخفی مرے سرکار ہے
نفس سرکش کا دبانا ہے محال — ہفتہ مین ملتا نہین اکل حلال
جب میسر ہی نہ ہو طیب غذا — کس طرح ممکن ہے تاثیر دعا
اور بھی راہین بہت ہین پرخطر — دین کا ہر وقت ہے جس سے ضرر
مذہبون کی اسقدر بھرمار ہے — امتیاز امر حق دشوار ہے
کیا عقیدہ اہل سنت کا ہو ٹھیک — ہو سبھی ہے دین مین بدعت شریک
راہ حق کی اب مجھے تلقین ہو — دین اپنا آپ ہی کا دین ہو
غیب سے ہو کچھ ہدایت کی سبیل — بیکسون کا کون ہوتا ہے کفیل
یا کہ ہو حج و زیارت کا ہو شوق — عمر بھر جائے نہ جسکا شوق ذوق
ساری دنیا سے کنارا ہو مگر — زندگی ہو آپ کے در پر بسر

شاعری مین اب جو ہو مشہور نام
نعت گو مجکو کہے دنیا تمام

جتنے ہین میرے اعزا اقربا
انکے دل سے دور ہو حرص وہوا

آپکے سب بندۂ درگاہ ہون
راہ پر آجائین جو گمراہ ہون

آپ ہادی ہین ہدایت کیجیے
حال پر سب کے عنایت کیجیے

دوستون کی بھی مرے لینا خبر
آرزو کیا کیا کہون المختصر

دین کا رکھین یہ دنیا مین خیال
عاقبت کو تا نہ حاصل ہو ملال

جو بزرگ اپنے ہین یا اُستاد ہین
اُٹھ گئے دنیا سے یا آباد ہین

عام رحمت کی رہے سب پر نگاہ
آپ ہی کی ذات ہے عالم پناہ

بالخصوص اب عازم کعبہ جو ہین
اِس سفر کے یہ صلے اُنکو ملین

ہر قدم پر ایک حج کا ہو ثواب
ہو کرم بے حد نوازش بیحساب

صدق دل سے ہائے وہ کرنا طواف
آنکھ سے ملنا وہ کعبے کا غلاف

چومنا وہ سنگ اسود بار بار
نعمتون پر نعمتین ہین بیشمار

بعد حج کے وہ مدینے کا سفر
شوق کا رستے مین ہونا راہ بر

ہائے وہ جنگل سہانا وہ سمان
دیکھیے ایسی بھلا قسمت کہان

نظرین دوڑانا کلس کی دید کو
دیکھنا بڑھ بڑھ کے ماہِ عید کو

یہ تقاضا شوق دل کا بار بار
کیجیے اِس آستان پر جی نثار

یا خدا انکی مرادین ہون حصول
ہر دعا مقبول ہو بہر رسول

مجکو بھی یہ دن میسر ہون کبھی
سب کی بر آئے یہ امید دلی

حاجیون کا زائرون کا واسطہ
دین کے سب رہبرون کا واسطہ

اولیا و اتقیا کا واسطہ
چار یار با صفا کا واسطہ

صبر و شکر فاطمہ کا واسطہ
اہلبیت مصطفیٰ کا واسطہ

اپنے قرآن مبین کا واسطہ
دین ختم المرسلین کا واسطہ

دے مجھے دنیا کے جھگڑون سے نجات
نیکیون کی جمع ہون ملین صفات

زائر و حاجی بنا دے تو مجھے
اپنی رحمت مین بلا لے تو مجھے

اب سیہ بختی سے ایسا تنگ ہون
آپ ہی اپنی نظر مین ننگ ہون

ایسی پر آشوب ہے ہندی مین
ڈھونڈھنے سے راہ حق ملتی نہین

اے حبیب کبریا امداد کر
دو جہان کے بادشا امداد کر

درد دوری سے ہوا ہون جان بلب
جا رہی ہے آپ تک فریاد اب

رو کے کہتا ہے حفیظ بینوا
التجا سُن لیجیے اُس کی شہا

ہند مین کبتک پھرے وہ دربدر
اے مرے آقا کرم کی اک نظر

کلمہ گو ہے گو گنہگار و ہین ہے
ہے مسلمان گو خطاکار و ہین ہا

آج وہ بدنام ہے یا نیک نام
کچھ ہے لیکن آپ ہی کا ہے غلام

یا مدینے مین اُسے بلوائیے
یا لبون سے یہ دعا فرمائیے

رحم کر یا رحمۃ للعالمین
خاتمہ بالخیر ہو اُس کا وہین

## ایضاً

صدقہ اپنے حبیب کا یا رب
اب مدینہ مجھے دکھا یا رب

رات دن ہند مین تڑپتا ہون
موت آئے کہین تو اچھا ہون

کس سے یہ دردِ دل کہون جاکر
کیجیے اُس زمین کی کیا تعریف
جس نے دیکھا نہ یثرب و بطحا
خاک خاکِ شفا وہان کی ہے
خلد کی ہو وہان کے بن مین فضا
مردے جی اُٹھتے ہین وُہان جاکر
در وہ حاجت روائے عالم ہے
ہر دعا ہو وہان نہ کیون مقبول
اے زہے بخت جو وُہان پہونچین
اپنے در کا گدا بنا دے مجھے
دولتِ دین مجھے عنایت ہو

کون سنتا ہے حالِ خستہ جگر
عرشِ اعظم ہے یا وہ ارض شریف
ہائے آنکھون نے اسکی کیا دیکھا
صحت افزا ہوا وہان کی ہے
کچھ نہ پوچھو وہان کی آب و ہوا
جان صدقے ہے اُس مسیحا پر
سچ ہے جو کچھ ملے وہان کم ہے
جس جگہ ہے مزارِ پاک رسول
جانبِ قبلہ ہاتھ اُٹھا کے کہین
فقر کا بادشا بنا دے مجھے
ترے محبوب کی زیارت ہو

ہو وہین اپنا خاتمہ بالخیر
روح ہو اور باغِ خلد کی سیر

## سلام

خواجۂ خواجگان سلام علیک
تاج بخشِ شہان سلام علیک
یہ درِ فیض چھوٹتا ہے اب
پھر وہ دن ہو کہ ہم کہین یونہی

ہادیِ دو جہان سلام علیک
فقر کے حکمران سلام علیک
شہِ ہندوستان سلام علیک
تھام کر آستان سلام علیک

پھر حضوری ہمین میسر ہو / پھر یہ سر اور آپ کا در ہو
پھر ملون آنکھ آستانے سے / قلب مضطر ہو پھر ٹھکانے سے
پھر ہو اجمیر کی زمین پہ قدم / سامنے پھر ہون باغہاے ارم
پھر مشرف ہون ہر زیارت سے / فیض لون آستان حضرت سے
پھر کرون آپ کو شفیع دعا / پھر ہو سب دل کا مدعا پورا
در اقدس پہ پھر سلام پڑھون / پھر یہ روضے کے ارد گرد پھرون
پھر ہون رخصت کے وقت آنکھین تر / مانگ لون پھر مرادین رو رو کر
آنا جانا ہو ہر برس یون ہی / مجھ سے چھوٹے کبھی نہ یہ ڈیوڑھی
ہان یہ ہے اور اک دعا شاہا / ہون شفیع آپ اسکے بہر خدا
مدت عمر جب کہ ہو آخر / ہو یہ سامان غیب سے ظاہر
دو دورون سے یہ ایک در مل جاے / باغ فردوس کی ڈگر مل جاے
یا مدینے حفیظ جا کے مرے / یا تو مٹی یہان ٹھکانے لگے
دو دورون سے ہو ایک در پہ مزار / تو ہو دونو جہان مین بیڑا پار
مغفرت کے ہون وقت نزع کلام / قبر مین بھی پڑھے درود و سلام
روح پھر پھر کے گرد روضے کے / شوق مین یہ نیا سلام پڑھے
خلق کے رہنما سلام علیک / اے مرے پیشوا سلام علیک
نور چشم نبی و جان علی / خاص نور خدا سلام علیک
فقر فخری کی ہو بہو مصداق / دین کے بادشا سلام علیک

مجھ کو منہ مانگی ہر مراد ملی

میرے حاجت و السلام علیک

# قومی نظم

للہ الحمد کہ پھر قوم نے باندھی ہمت
اُٹھ گیا تفرقہ آپس مین ہوئی پھر ملت
بارک اللہ کہ پھر قوم مین آئی شوکت
نیند سے آنکھ کھلی دور ہوئی وہ غفلت

علم و اخلاق کے پھر لوگ سبق پڑھنے لگے
پانؤن پھر کوچۂ ملت کی طرف بڑھنے لگے

مدرسے کھولے گئے ہونے لگی پھر تعلیم
بات جو اصل تھی کی سب نے اُسے پھر تسلیم
شکر ہے علم مقدس کی ہوئی پھر تعظیم
راہ پر ٹھوکرین کھا کھا کے پھری عقل سلیم

پھر ہر اک دل مین ہوا قوم پرستی کا شوق
پھر ہر اک دل مین ہو خلق و محبت کا ذوق

پھر دکھائی دیئے آنکھون کو مہذب جلسے
سیر یورپ کی کیا کرتے ہین ہم گھر بیٹھے
پھر سنائی دیئے کانون کو وہ علمی چرچے
پرچے ہر روز گذرنے لگے اخبارون کے

اب نہ ہم نیند سے چونکین تو ہے کسکا قصور
اب نہ ہم ہوش مین آئین تو یہ ہے عقل سے دور

یہ تو سب کچھ ہے مگر پہلی سی ہمت نہ رہی
وہ صداقت نہ رہی اب نہ وہ دیانت نہ رہی
اب وہ ملت نہ رہی اب وہ حمیت نہ رہی
جوش دل وہ نہ رہا اب وہ طبیعت نہ رہی

آج کہنے کے لیے صرف مسلمان ہین ہم
سچ اگر پوچھیے تو دشمن ایمان ہین ہم

امرا کرتے ہین غربا پہ حقارت کی نظر — ربط کیا چیز ہے ملنے سے بھی کرتے ہین حذر
یہ بڑی چھوٹ کہ مطلق نہین اتنی بھی خبر — جانتے ہی نہین اک باپ کے ہم دو ہین پسر

کچھ امیرون سے فقیرون کے نہین رتبے کم
لعل ان گدڑیون مین ہوتے ہین خالق کی قسم

ڈالی بنیاد ترقی کی کسی نے جو کبھی — طعن و تشنیع کی ہر سمت سے بوچھار ہوئی
جانفشانی کی اُسے قوم سے یہ داد ملی — اپنے کھانے کے لیے اسنے یہ تدبیر ہی کی

بدگمانی یہ مسلمان سے ہے اللہ اللہ
یہ حسد صاحب ایمان سے ہے اللہ اللہ

جانفشانی کو بزرگون کی ذرا یاد کرو — جی کو ڈھارس ہو تو باندھو کمر ہمت کو
ڈٹ کے اس طرح قدم راہ خدا مین رکھو — کوہ ٹل جائے مگر اپنی جگہ سے نہ ٹلو

وہ جو پہنے ہوئے جامہ ہین تن آسانی کا
انکو زیبا نہین دعوی یہ مسلمانی کا

رائیگان ہو نہین سکتی کبھی محنت اپنی — شرط اتنی ہے مگر قوم بدل ہو حامی
ہون گے برباد وہ بھولے ہین جو ارشاد نبی — ہر مسلمان کو ضرورت ہے یہان ملنے کی

قوم چاہے تو بدل دے ابھی حالت اپنی
قوم کے ہاتھ مین ہر وقت ہے عزت اپنی

دیگر

گندگی سے بھری ہو یا سب تحریر — شیعہ پرچے کی ہے عجب پرواز
مصلح قوم اسکو کہتے ہین — بعض شیعون کو ہے اسی پر ناز

پڑ گئی پھوٹ ہر دو فرقے مین / اسکا جس روز سے ہوا آغاز
جتنے نامہ نگار ہین اس کے / کوئی منھ پھٹ کوئی زبان دراز
اسی زمرے مین ہے اڈیٹر تک / ہر قلم کا ہے ایک ہی انداز
نہ کہین کوئی بحث پولٹیکل / نہ کبھی کوئی ذکر روزہ نماز
ایک بھرمار ہے تبرے کی / چاہتے ہین بزور اسکا جواز
اس جگہ اک سوال ہے میرا / کون اس فعل سے ہوا ممتاز
فائدہ قوم کا ہے کیا اس سے / آپ بالفرض ہون بھی اسکے مجاز
ایسی کوشش سے چاہیے پرہیز / جس سے حاصل نہو کوئی اعزاز
دن ہاڑے مچا ہے اک اندھیر / لوٹتے ہین جہان کو بندۂ آز
مذہبی جنگ ہے جدھر دیکھو / گونج اٹھی ہے اک کرخت آواز
صلح کی راہ ہو گئی مسدود / کیا زمانے کا ہے نشیب و فراز

راہ زن پر ہے خضر کا دھوکا
کس تباہی مین قوم کا ہے جہاز

ابر رحمت کا ہے سایہ اتفاق / قوم کا رکھتا ہے پردا اتفاق
اپنی ملت کی تھی اک عالم مین دھوم / تھا مسلمانون کا شیوا اتفاق
پھر وہی ہم ہین وہی اپنا عروج / آج اگر ہو جائے پیدا اتفاق
ملک گیری کی ہوس ای اہل ہند / اور کھو کر اپنے گھر کا اتفاق
شیعہ سنی ملکے رہتے تھے بہم / یاد آتا ہے وہ اگلا اتفاق

پھونکا صور وہ انجمن کو زندگی پہ ہو [illegible]
ہان بغیر اس کے نہوگا اتفاق

شیعہ اصلاح کو جو لکھے ہین چھ باتک
آنکھ کر تو تون نے کھویا اتفاق

اسکے جو پابند ہین خوشحال ہین
بام رفعت کا ہے زینا اتفاق

دیکھ لو تم واقعہ جاپان کا
دبدبہ رکھتا ہے کیسا اتفاق

روس کا مد مقابل کون تھا
جنگ مین سینہ سپر تھا اتفاق

قوم سب مین سربرآوردہ وہ ہے
جسکی طینت مین ہے یکتا اتفاق

## مسدس

ہائے اسلام ہوئی ہند مین کیا گت تیری
قابل رحم ہے روداد مصیبت تیری
آج پہچانی بھی جاتی نہین صورت تیری
چھپ گئی جہل کے پردے مین حقیقت تیری
تیرے اخلاق فراموش ہوے حد یہ ہوئی
قوم دلدادۂ تفریق ہے اب کد یہ ہوئی

ایک کیواسطے سو چھوٹین مگر بات رہے
دور اس دور سے پابندی اوقات رہے
چھوٹ آپس مین پڑے دھن یہی دن رات رہے
یعنی ہر اعلیٰ و ادنیٰ مین مساوات رہے
کوئی تخصیص نہین جب تو شرافت کیسی
نور کی اصل ندارد ہے تو ظلمت کیسی

اب نہ طاعت نہ عبادت کیلیے مذہب ہے
الامان بغض و عداوت کیلیے مذہب ہے
چھیڑ کے واسطے حجت کیلیے مذہب ہے
الحذر فتنہ و بدعت کیلیے مذہب ہے

آج حقّے میں ہو پابندی مذہب صد حیف
کسقدر دور عبارت سے ہے مطلب صد حیف

کیا وہ مذہب ہے نہ اخلاق کرے جسکو قبول — تم شریعت میں دخل کرو یہ بحث فضول
جہل ہے ہو غلطی پر جو نہ کوئی معقول — چشم انصاف سے دیکھو شرف میں کا حصول

اپنے افعال قبیحہ سے جو بیزار ہوا
اسکے اطوار کا اخلاق طرفدار ہوا

ربط یہ مذہب و اخلاق میں کیوں اتنا ہے — ہاں بغور اسکو سمجھیے تو یہ دو ٹکتا ہے
اہل ادراک کو اس مسئلہ میں سکتا ہے — راہبر جسمیں بھٹکتے ہیں یہ وہ رستا ہے

عقل کو زور جو دیتے گئے گمراہ ہوئے
معرفت والے ہی اس راز سے آگاہ ہوئے

ایک ہو سکتی نہیں اعلی و ادنی کی جگہ — زیب دیتی ہے غلاموں کو کب آقا کی جگہ
چغد گو دخل کرے بلبل شیدا کی جگہ — کعبے میں ہو نہیں سکتی ہے کلیسا کی جگہ

ایک پر ایک کو ترجیح خدا نے دی ہے
آجتک داد شجاعت شرفا نے دی ہے

جان کر مذہب و اخلاق میں اک ربط قدیم — کرتے تھے مجتہد وقت مناسب ترمیم
نہیں اسطرح کہ ہو قوم میں تفریق عظیم — جاتی رہتی ہے تعصب میں مگر عقل سلیم

پاک طینت کو کثافت سے کراہت ہوگی
قعر میں گر کے نہ حاصل کبھی رفعت ہوگی

مسئلہ ہے یہ کہ آگے جو دعوت کوئی — اور درپیش ہو شرکت میں قباحت کوئی

بن پڑے دفع کی اُسکے جو نہ صورت کوئی ترک مین اِسکے نہین نقص شریعت کوئی

ایسی دعوت مین سے ہے جانے سے نہ جانا اولیٰ
جب کراہت ہو تو کھانے سے نہ کھانا اولیٰ

حقے پانی پہ ہو مذہب کی بنا کیا کہیے واہ اک طرفہ شگوفہ یہ کھلا کیا کہیے
ہے تعصب سے اک اندھیر مچا کیا کہیے سر پہ ادبار کی چھائی ہے گھٹا کیا کہیے

ہم جو کچھ کہتے ہین تم کو ہمین حق ہوتا ہے
غیر اذان سے جو کہتے ہین قلق ہوتا ہے

## سنہ ۱۹۰۸ع

خدائی بھر مین پڑی ہے پکار پانی کی جھڑی لگا دے مرے کردگار پانی کی
زمین تپتی ہے ساون مین خاک اڑتی ہے پڑی ہے خلق مین ہر سو پکار پانی کی
عذاب قحط ہے بڑھکر عذاب دوزخ سے غضب ہے سخت سزا ہے یہ مار پانی کی
ابھی تو خشک نباتات لہلہا اُٹھین ذرا زمین پہ پڑے تو پھوار پانی کی

کھلے نہ ابر جو گھر کر مزہ ہے بارش کا
یہی تو فصل ہے لیل و نہار پانی کی

گھٹا اُٹھے یارب برس جائے پانی کسانون کے کھیتون مین لہرائے پانی
ٹھکانے لگے اک زمانے کی محنت گھڑی دو گھڑی جو برس جائے پانی
کسان آج تک سہتے ہین قحط سالی کا صدمہ کسان آج تک کہین ہر گھڑی ہائے پانی

ہوئی دیر ابر کرم کی ہائی
مری آرزو پہ نہ پھر جائے پانی

فریاد کرے رعایا کس سے
اللہ رے قحط کی مصیبت
ان داتا اسیکی ذات ہے بس
طاعون کے بعد قحط سالی
طاعون کی انسداد کیسی
چوہون کے لیے ہو نان تقسیم
مر مر کے بسر ہو رات جس کی
ملتا اسمین بھی پرورش ہے
اس اوس سے پیاس کب بجھی ہے

حاکم ہے شہر کا کلکٹر
ہوتے ہین آج فاقے گھر گھر
دیتا ہے اور دے گا زندگی بھر
برگشتہ ہے قوم کا مقدر
مرنا جینے سے اب ہے بہتر
فاقون سے یہان ہی جان لب تک
چوہون کی کرے وہ فکر کیونکر
انکی کہ لگاتے ہین جو چکر
خلقت کا حال اب ہے ابتر

اب کوئی سبیل ہو مناسب
غربا کی بھی اے غریب پرور

## فیضان باران ۱۹۰۹ء

ابر کیا جھوم جھوم کر برسا
قحط سے جان بچ گئی اب کے
دیر آید درست آید بس

برسا ہے عین وقت پر برسا
پانی برسا کہ آب زر برسا
یہ نہ سمجھے تو ہین گہر برسا

کبھی بارش رہی ہے سارے دن
اور کبھی گھر کے رات بھر برسا

ہے وہ بارش کہ ہو جہان جل تھل
کچھ نہ برسا جو مختصر برسا

اسکے ساون مین یہ بہار رہی
جب اٹھا ابر ٹوٹ کر برسا

چھا گیا ابر میکدے پر جب
تو سمجھ لو کہ بیشتر برسا

اٹھکے قبلے سے بادل آیا جب
کم کبھی برسا تو اک پہر برسا

پوچھ نہ دہقان سے تو اسکو حفیظ
پانی برسا ہے یا گہر برسا

حسن کی جان ہے اس چشم کا چلتا جادو
کہین اعجاز کا کرشمے نہ دعوا جادو

انقلابات سے محفوظ جو دنیا ہوتی
تازہ مضمون نہ لگتے ہاتھ نہ آتا جادو

کھل گئے کان وہ چیدہ خبرین لکھی ہین
نثر کا نظم کا ایک ایک ہی فقرا جادو

ساتھ تہذیب کے جنکی بھی ظرافت کی جو ہو
[illegible] پردے مین ہے شوخی کے حیا کا جادو

مردہ دل بھی اٹھے تحریر کا انداز یہ ہے
رنگ اعجاز دکھاتا ہے سراپا جادو

واہ [illegible] حاصل ہے اسے رنگ قبول
پھول چھو لو تو ہین ہر کانٹا جادو

جان اس چشم فسون ساز پہ قربان حفیظ
نطق کو اسنے کیا جس نے سراپا جادو

## ساقی نامہ

پلا آج ساقی اچھوتی شراب
چکانا ہو جو [illegible] کا حساب

چھلکتا ہوا جام بلور دے — بھڑکتا ہوا شعلۂ طور دے
نظارے سے جسکے ہو وہ بیخودی — گذر جاے غفلت مین یہ زندگی
کٹین اس طرح جلد لیل و نہار — کہ جیسے ہو نشہ کا چڑھ کر اُتار
کڑا سال اُنیس سو آٹھ ہے — جہانتک ہو ممکن پلا تند مے
یون ہی قحط سے ہے مچا شور و شر — ملا کر نہ پانی تو اندھیر کر
پیاپے پلا روکھی سوکھی شراب — کہ ہو جل کے فکر زمانہ کباب
دکھاؤن تجھے نشہ مین وہ سمان — نہ پہونچے جہان گردش آسمان
وہ گلزار جنت سخن کی زمین — خزان کا جہان دسترس تک نہین
حسینون نہین یہ حسن و جوبن کہان — مضامین ہین رنگین کہ باغ جنان
نہان ہین ہر اک نکتے مین لاکھ راز — سمجھتے ہین کچھ اسکو اہل نیاز
کہون لفظ و معنی کی کیا خوبیان — اسی کے ہین گرویدہ کروبیان
یہ تسبیح اُن کی ہے صبح و مسا — سوا ذات باری ہے سب کو فنا
جو ہو فہم یہ بات کر دل نشین — شرف علم سے کوئی بڑھ کر نہین
اسی علم کے سب یہ ادراک ہین — حقیقت ہماری ہے کیا خاک ہین
غرض اس سے روشن ہین چودہ طبق — اسی مین ہے ہستی کا بھی اک ورق
قلم خامۂ کُن کی رکھتا ہے شان — قلم کی بدولت ہین جھنڈے نشان
بڑھا پھر کے ساقی کوئی جام نور — جماتا ہے محفل مین رنگ سرور
یہ ہو دور دور شراب سخن — مہک جاے اس پھول سے انجمن
یہ ہے سال نو جشن نوروز ہو — جھلک جام کی عالم افروز ہو

کھلی روح افزا کی پھر گٹھڑی ۔ برس گانٹھ اسکی یہ ہے تیسری
یہ پرچہ ہمیشہ ہی پھولے پھلے ۔ امنگون پر اسکے رہین ولولے
یہی سرپرستی جو ہے موج کی ۔ تو امید دن دن ہی پھر اوج کی
ضمیمہ یہ جادو کا کیا ہو گیا ۔ کہ سونے مین گویا سہاگا ملا
بڑھین جب معین و مددگار اور ۔ نہو کس طرح گرم بازار اور
اشاعت اب اسکی ہوئی ہفتہ وار ۔ جو عاشق ہین لوٹین سخن کی بہار
کلام اسمین آسی کا ہوگا اگر ۔ لگائین گے آنکھون سے اہل نظر
مبارک سعادت کو مژدہ یہ ہو ۔ غزل ڈاک پر بھیجیے نو بہ نو
ریاض و تسنیم و بسیم و ظفر ۔ جلیل و جلال اختر نامور
مربی جو اسکے ہون یہ اہل فن ۔ تو ایسا تر و تازہ ہو یہ چمن
کوئی گلکدہ اس کا ہمسر نہو ۔ یہ خوبی کسی کو میسر نہ ہو
پلا مجھکو ساقی مئے لالہ فام ۔ بغیر اسکے ہوگا نہ رنگین کلام
گھٹا چھائی ہے جشن نوروز ہے ۔ قیامت ہے ایسے مین امساک مے
یہ ہے دور آخر لنڈھا دے شراب ۔ نظر آئین بدمست سب شیخ و شاب
زمانے مین مستی کا ہو دور دور ۔ بہت کر چکے رات دن فکر و غور
اب اتنی تو ہو بیخودی مین بسر ۔ ملا میرے ساقی نظر سے نظر
کہان ہم کہان یہ نشیب و فراز ۔ کچھ اب نیک و بد مین نہین امتیاز
طلب مے کی ہے اسقدر ہوش ہے ۔ خیال دو عالم فراموش ہے
نہ ہو دور اب میرے ہونٹون سے جام ۔ وظیفہ رہے ورد نوا کا مدام

# ساقی نامہ

انیس سو سات کا چلے دور
سن چھ کا حساب ہے جو ساقی
چکتی سب دام دام کرلے
نوروز ہے بادۂ کہن لا
ہاں توڑ کے مُہر بھر گلابی
اُلٹام کا پیک کوئی دینا
وِہسکی بھی ہے پورٹ بھی شری بھی
سوڈے کی ہوں بوتلیں زیادہ
پتے تلوائے تھوڑے ساقی
انڈے بھی ہوں نیم برش تیار
کچھ بھر گزک کباب بھی ہو
آئیں جو معاون شو دیشی
سونفی۔ جاموں سنترے کی
انگلی کو ڈبو کے آزما لے
مُہری سے جھبکی ہو سڑی بو
اس حُسن سے ساقیا چلے دور
ایسا ہو انتظام ساقی

ساقی درے سئے عاین کے ادور
کوڑی نہ رہیگی آج باقی
سن سات میں درج نام کرلے
تہ خانے سے خم نکال اچھوتا
اس دل کی لگی جبھی بجھیگی
قیمت مُنھ مانگی آج لینا
میٹھی بھی ہو تلخ بھی کڑی بھی
محفل میں چلے گا دور بادہ
میوے منگوائے تھوڑے ساقی
چکھنا ہو چٹ پٹا مزیدار
کچھ پانی ملی شراب بھی ہو
اُنکے لیے ہو شراب دیسی
ہر قسم کی بوتلیں ہوں رکھی
جلتا ہو چراغ تو جلالے
اک چلو میں تو بنا دے الو
جو ہاتھ بڑھائے پیالے فی الفور
ہو دست بدست جام ساقی

ہان سال گرہ کا ہے یہ جلسہ
نوشاہ بنے گا آج فتنہ

گھٹنون یہ چلا ہے طفل لیکن
ظاہر ہین منو کے جلوے دن دن

سکہ ہے دلون پر اسکا بیٹھا
ایسا ہے یہ ہونہار برچا

کس روپ کی ہے بہار اسپر
ہے بلبل دل نثار اس پر

ہر اہل سخن ہے اسکا جویان
ہر اہل ہنر ہے اسکا خواہان

عاشق کا ہے یہ انیس ہمدم
معشوق کا راز دار محرم

رکھتے ہین حسین اسکو دل مین
شوخی ہے اسکے آب و گل مین

جو شعر ہے وہ ہے تیر و نشتر
سو دل ہین نثار اک ادا پر

القصہ ثنا یہ مختصر ہے
آنکھون مین جگہ دلون مین گھر ہے

کہیے اسے بس عزیز ہر دل
جس طرح حساب دوست در دل

تقسیم نوید ہو ابھی سے
کچھ وقت سے پہلے سبکو پہونچے

آئین گے سعادت و ظفر بھی
رؤسا شعرا نامور بھی

تھانہ ادھر مبارک آئین
ہمراہ فہیم کو بھی لائین

ہو جشن یگانۂ زمانہ
سامان طرب ہو سب شہانہ

اک سمت ہے شاعرون کی ٹولی
اکڑ ہی اک سمت میکشون کی

پڑھنا وہ کلام عاشقانہ
مستون کا وہ پیکے غل مچانا

دینا بر ہم کو وہ دعائین
قلقل کی وہ خوش نوا صدائین

کرتے ہین ہنر بھی شعر خوانی
مضطر کی ہے عین مہربانی

وہ موج دماغ میزبان ہین
سرگرم سخن ہین جو جہان ہین

دیکھو وہ جلیل خوش بیان ہین — دیکھو یہ ریاض نکتہ دان ہین
گو رنگ وسیم ہین جمائے — پھر بھی ہین سہا پر آہ چھائے
اب بزم کا اور ہی سمان ہے — ساقی ہمین اپنی سدھ کہان ہے
ایسے مین پلا وہ جام بھر کر — پھر ہوش نہ آئے زندگی بھر
زاہد کی نظر مگر بچا کر — دامن سے چھپا کے کوئی ساغر
کیا جانین یہ زاہد ریائی — کچھ اور ہی شے ہے پارسائی
پیری مین جوان ہون وہ وا دے — ساقی مئے ارغوان پلا دے
توبہ کا حفیظ پاس کب تک — موہوم جنان کی آس کبتک
اس جشن مین پیکے گلفشان ہو — سنتے ہین کہ تم بھی خوش بیان ہو
محفل برخاست ہو رہی ہے — ساغر کا یہ دور آخری ہے

کامل کی جہان مین نہین قدر
اُٹھتی ہے نگاہ کب سوے بدر

## سنہ ۱۹۰۸ء کے قحط کا ساقی نامہ

ساقی کچھ قحط کی خبر ہے — فاقون سے جان ہونٹھ پر ہے
ملتی نہین اب شراب دیسی — اُن کو بھی پیتے تھے جو وسکی
ہے چاٹ گزک نہ بدرقے کی — میوون کی جگہ ہے آج ٹھرّی
ابتر ہے ہمارے پرستی — مستی کا ہے نام فاقہ مستی
عنقا ہوا اُڑ کے ابر رحمت — دنیا مین برس رہی ہے نکبت

لیتے ہوئے آئے قحط سالی  آمد کی ہے یہ روش نرالی
دانا کہین گھر مین ہے نہ پانی  کس برتے پہ عزم میہمانی
حالت ہے میزبان کی ابتر  فاقہ خود ہند مین ہے گھر گھر
ہان دیس ہین آپ اپنے جائین  اِس دُکھ کی وہان خبر سنائین
بیحد ہین کریم شاہ اڈورڈ  اکسیر ہے وہ نگاہ اڈورڈ
ممکن ہے ہند کے پھرین دن  اپنے تو قدیم ہین وہ محسن
شاہان چہ عجب گدا نوازی  یک جنبش چشم چارہ سازی
ہو جائے جو بخشش شہانہ  افلاس مٹے پھرے زمانہ
ہوتے ہین کڑوڑون جنگ مین صرف  جاتی ہین جانین آتا ہے حرف
اسمین تو سوائے نیک نامی  ہے اجر عظیم بھی دوامی
صدیون پشتون رہیگا چرچا  خلقت کی زبان پر اس عطا کا
ایسی کیا قحط کی بلا ہے  ہر درد کی دہر مین دوا ہے
تحریک کرے اگر کلکٹر  غربا کے نصیب بھی ہون یاور
فریاد سُنے ابھی گورنمنٹ  امداد کرے ابھی گورنمنٹ
ساقی لبریز کوئی ساغر  ضعف سے کھا رہا ہے چکر
مطلب سے الگ بہک گیا ہون  لغزش مین قلم سے بھٹک گیا ہون
سب ہیچ یہ حرص و آرزو ہے  ذلت یہ خوشامدون کی خو ہے
ہر شاہ و گدا کا جو ہے مختار  ایسے مین ہے فضل اُسیکا درکار
رزاق وہی وہی ہو رازق  مخلوق ہین سب وہی ہے خالق

بھیجے من سلویٰ وہ تو اب بھی
نیت بھی تو ہو درست اپنی

بیٹھے اُس سے لگا کے لَو جو
محتاج کبھی نہ غیر کا ہو

ماں باپ سے دلنواز ہے وہ
دلریش کا چارہ ساز ہے وہ

ہُن برسے ابھی اگر وہ چاہے
قدرت سے الگ ہے اُسکی کیا شے

وہ خار مین گل کرے ہویدا
ہر گھاس سے ہو اناج پیدا

مٹی کو یہ طاقت نمو دے
پھولین خاشاک مین شگوفے

حقا تو یگانہ صفت ہے
جو کچھ ہے وہ تیری معرفت ہے

ساقی تھوڑی شراب عرفان
دے جس سے بڑھے فروغ ایمان

کٹ جائے یہ عمر بیخودی مین
کچھ لطف نہین جبلی کٹی مین

اک چُپ مین ہون ورسو بلائین
ہو قطع زبان جو لب ہلائین

ہوتا ہے سکوت کا جو عادی
رہتی ہے اُسی کے ہاتھ بازی

کیا لطف جو غیر عقدہ کھولے
جادو ہے جو سر پہ چڑھکے بولے

اتنی ہے حفیظ کی نصیحت
جُز شکر نہ چاہیے شکایت

ہم ہون گے نہ ہوگی قحط سالی
کہنے کو یہ بات اک رہیگی

پوچھے گا اگر خدا اسے واحد
صفحے فتنے کے ہونگے شاہد

تا حشر رہے گی بات یہ یاد
کی حاکم وقت نے جو امداد

## ساقی نامہ ۱۹۱۰ء

انیس سو دس (۱۹۱۰) کا آگیا دور
ساقی اب رنگ بزم ہے اور

چلنے کا پڑ رہا ہے جاڑا
اب فرقت ہے نہین گوارا

ہان آتش تر کی آرزو ہے
وہ لال پری سے شعلہ رو ہے

سودا ہے سر مین اک پری کا
سردی مین مزہ ہے میکشی کا

ہوتا ہے سال نو کا آغاز
ساقی در میکدہ رہے باز

محروم پھرین نہ پینے والے
دریا اک مے کا تو بہا دے

بدمست ہون پی کے پارسا بھی
مفتی نہ بچین نہ آج قاضی

اک پینے پلانے کی رہے دھوم
عالم سے ہون رنج و فکر معدوم

چھکنے ہین اڈیٹران اخبار
ہو جائین وہ میکشی کو تیار

برہم کو ریاض کو پلا دے
سجاد کو خیر کو چھکا دے

دعوت یہ ستم ظریف کی ہے
کیون رنگ پہ ہو نہ محفل مے

مجمع ہے یہان تو قابلون کا
کچھ کام نہین ہے جاہلون کا

یہ بزم ستم ظریف کی ہے
آنکھون پہ جگہ شریف کی ہے

لاخیر کا ہے یہان گذر کب
پاتے ہین بار بے ہنر کب

جادو کا تو یہ کلب نہین ہے
بے علمون کی قدر کچھ کہین ہے

خود اُسنے بھی کی ہے چاپلوسی
نہین ہے اک ایک نکتہ دان کی

خود دیکھ لے اسکو ہے اگر ضد
صفحے اخبار کے ہین شاہد

لکھنے کا نذیر کو کہان ڈھب
ابتک ہے وحید طفل مکتب

کیا جانین یہ نظم و نثر کی راہ
رہبر وہ نہین جو خود ہین گمراہ

دہقانی بنے ہین دلی والے
انصاف ہے فہم کے حوالے

ہیچو دکی سُننی سے ہے گلفشانی
سیکھے وہ طرز خوش بیانی

ایسون سے کہین چلا ہی اخبار
جاہل کے ہین نابلد طرفدار

ہان فتح ہلال کا چلے جام
ساقی اب دیر کا نہین کام

قابل ایسا تو ہو اڈیٹر
جو بند نہ ہو ذرا کہین پر

کہتا جو ہو فارسی اور اُردو
کیا اُس سے اُلجھ سکیگا جادو

دیکھے وہ غریب اپنی ہستی
اب میاؤن مجھی سے میری بلی

لے جائیگا لاکھ مین یہ پیلا
سب ایک طرف ہون یہ اکیلا

ہے اپنی چمک دمک مین یکتا
کچھ دن مین ہلال بدر ہوگا

آغاز کے دن ابھی ہین ہرچند
کرتا ہے حریف کی زبان بند

ہین نامہ نگار اِس کے جتنے
جنرل ہین قلم و سخن کے

مونس ہے نکتہ سنج اکبر
ہمدم ہے ریاض سا سخنور

امداد کو خیر خوش بیان ہے
پلے پر موج نکتہ دان ہے

دنیا ہے حفیظ سے بھی واقف
جادو بھی رہا ہے جسکا وصف

مانا ہے قلم کا جس کے لوہا
میدان سخن ہے جسکا جیتا

دن دن ہو ہلال کی ترقی
شہرت ہو ستم ظریف کی بھی

## بسنت

بسنت آئی پھولی ہے آنکھو مین سرسون
خبر کچھ نہین مجکو وہ بے خبر ہون

اُٹھا رکھ بس اب طاق پر تو گلابی
مجھے خواہش مے نہین آج ساقی

عجب رُت پھری ہے عجب دن ہین نئے
تڑپ اُٹھے وہ دل جو تھے چوٹ کھائے

غضب ڈھا گیا وہ بسنتی ڈوپٹا
کھلے بند مارا مرے دل پہ چھاپا

سبب زردیٔ رُخ کا مجھ سے نہ پوچھو
حسینون تم اپنی یہ سج دھج تو دیکھو

ڈوپٹا بسنتی ہے ساری بسنتی
اسی رنگ مین آج دنیا ہے ڈوبی

جہان دیکھیے بس خوشی کا ہے جلسا
بنا شہر ہے کھیت اک زعفران کا

درندے بھی کرتے ہین صحرا مین چھل بل
مناتے ہین طائر بھی جنگل مین منگل

ابھی بور ہی آم مین آ رہا ہے
مگر باغ پر اک سمان چھا رہا ہے

وہ سبزی مین زردی کی آفت نمایش
بڑھاتی ہے کیا کیا نظارے کی خواہش

وہ سرسون کا کھیتون مین کھلنا غضب ہے
وہ گیندون کا شاخون مین ہلنا غضب ہے

جدھر دیکھیے شہر سے تا بہ صحرا
غرض اُڑ رہا ہے بسنتی پھریرا

بسنتی مبارک ہو فتنے کو جوڑا
رچے روز شادی بٹے روز توڑا

جو مینا انھین دے کے دل مانتی ہے
تو طوقی انھین حرز جان جانتی ہے

وہین کیا بہت دوران کا ہے شہرا
جو شیدا ہے گوہر تو عاشق ہے زہرا

محبت کا دم یون ہی بھرتی ہے نشتر
منگائے تو فتنے کو وہ نذر دے کر

یہ سب کچھ ہے لیکن یہ حضرت ہین ایسے
کبھی یار ہوتے نہین ہین کسی کے

نہ شبن کے گاہک نہ ممن کا سودا
نہ چھکا کی پروا نہ غم کو کلا کا

مرین ان پہ سُندر مغل جان چاہین
یہ ایسے نہین جو محبت نباہین

کبھی مُنھ لگاتے نہین یہ کسی کو
چراتے ہین آنکھین بچاتے ہین جی کو

کچھ ایسا ہی بر ہم نے چمکا دیا ہے
کہ ہفتم فلک پر دماغ آپ کا ہے

## عرضی

ہان محرم کا یہ مہینہ ہے
سب نے رکھی سبیل شربت کی
تشنۂ دید کے لیے اب بھی
کوئی صورت نہین زیارت کی
اب یہ بے التفاتیون کے کیا معنی
رسم کیا اُٹھ گئی مروت کی
نہ سہی وہ خیال پہلا سا
نہ سہی وہ نظر عنایت کی
اوپری جی سے بھی نہ پوچھی بات
ایک وابستۂ محبت کی
زیر دیوار اور یون محروم
تنگ وسعت ہے خوان نعمت کی
روز عشرہ یہان تو ہے ہر روز
اور ہر شب ہے شب شہادت کی
کیا وہ تحریر شہد سے چاٹین
ہان دوا ہے یہ کس ضرورت کی
زندگی بھر کبھی نہ بھولے گی
واہ کیا شان ہے امارت کی
کاش لیتے گدا سمجھ کے خبر
مجھ سے اک بے نوائے غربت کی
نہ کہین آپ سے تو کس سے کہین
وجہ اورون سے عرض حاجت کی
تین دن سے بخار آتا ہے
بلکہ اس دم بھی تپ ہے شدت کی
کچھ غذا ہے نہ کچھ دوا افسوس
بیکسی اور شب مصیبت کی
ہائے قدر سخن جہان مین نہین
کیا شکایت ہو پھوٹی قسمت کی

کون دل تھام کر سنے گا حفیظ

آج یہ داستان حسرت کی

اے قوم کے سرپرست وحامی
محکوم بدل رہین دعاگو
اب عرض یہ مختصر ہے میری
عمر اپنی کٹی ریاستوں مین
لڑکے کی ہوئی نہ خوب تعلیم
صرف اُردو مڈل مین پاس ہے یہ
انگریزی زبان سے نابلد ہے
عرضی یہ اسی کے ہے قلم کی
اب اصل غرض ہے پرورش کی
تا عمر حضور کو دعا دے

خالق نے کیا تمہین کلکٹر
حاکم ہو اگر غریب پرور
سُن لیجیے اس کو کان رکھ کر
شاعر تھے نصیب بھی تھے یاور
لکھون جو سبب ہو ایک دفتر
ہمعصرون مین اپنے گو ہے بہتر
برگشتہ ہے اس لیے مقدر
خوبی سواد خط ہے مظہر
ہو جائے کسی طرح یہ نوکر
بتلانے کہ ملا تھا کوئی افسر

ارمان حفیظ کے ہون پورے
جلد آپ ہون مستقل کلکٹر

## قطعہ

یہ مجھ سے کہتے ہین احباب اے حفیظ اکثر
بھائین ہوم ہے آج اُنکے فیض کی گھر گھر
چمک گیا ہے ضرور اُس کا نیر اقبال

سُنا ہے تم ہو سعادت کی سعد منزل مین
بہت غریبون کا حصہ ہے اُنکے حاصل مین
گذر ہوا ہے کسی کا جب اُنکی محفل مین

جلوہ مین آپکے ہر طرح سے کے ہین حاضر لوگ
یہ لطف عام کہ ناقص بھی کچھ ہین کامل مین

ہوا بلند یہ داد و دہش کا آوازہ
کہ گونجتی ہے کھنک زر کی گوش سائل مین

ہر اک طرف سے سوالون کی یون ہی بھرمار
جواب دیجیے کیا گھر گئے ہین مشکل مین

رہی یہ بات کہ دریا کی اس مین کیا تقصیر
جو بدنصیب کوئی تشنہ لب ہو ساحل مین

قریب رہ کے بھی قسمت کی نارسائی سے
جگہ ہم اپنی ذرا بھی نہ کر سکے دل مین

یہی ہے وجہ کہ سب تو ہین کام پر مامور
مگر شمار ہمارا ہے مد فاضل مین

## ایڈریس

اداس صبح کو ایسا کبھی نہ تھا گلشن
شگفتہ آج نہین ٹہنیون مین کوئی پھول

کچھ آج رات کو شبنم نے کم کیا چھڑکاؤ
اڑا رہی ہے صبا یون جو ہر روش پر دھول

ہوا جو سوچ مجھے تو کہا یہ سوسن نے
کہ مجھ سے سن تجھے اس بات کی ہے فکر فضول

جناب شمبھو نرائن یہان سے جاتے ہین
یہی ہے وجہ کہ چھوٹے بڑے ہین سب مجہول

ہوا ہر ایک کو رنج آپ کی جدائی کا
نہ کیون ہو آپ ہین ایسے ہی آدمی معقول

یہان جو آپکے ماتحت تھے وہ کہتے ہین
جو حکم ہو تو چلین ہم بھی آپ ہی کے شمول

سلامت آپ رہین خوش رہین جہان جائین
ہمین بھی آپکی خدمت کا پھر شرف ہو حصول

عجب نہین کہ ہمین دل مین یاد رکھین آپ
خیال بندہ نوازی ہے آپ کا معمول

دعا پہ ختم کر ایڈریس وقت کم ہے حفیظ
قلم کو روک کہ ہوتا ہے اب سخن کو طول

دکھا آج ساقی وہ دریا دلی — نہ بجھے مجھ سے میکش کی بھی تشنگی
لبون سے لگا ہی لیے جام مل — چلے دور جبتک رہے فصل گل
دکھائے آن آنکھونکو تو وہ سمان — کہ میخانے مین مے کا دریا روان
روان کشتی مے ہو لیل و نہار — زمانہ بطے کا کھیلے شکار
مگر میرے نواب والا حشم — سعادت علی خان عالی ہمم
زہے ظرف مستی مین ہشیار ہین — شراب محبت سے سرشار ہین
حسینان عالم گلے کے ہین ہار — شب و روز ہے لطف بوس و کنار
حسین نوجوان خوبرو خوش بیان — بھری ذات اقدس مین ہین خوبیان
ترقی پہ دل کے جو ہین ولولے — رفیق و مصاحب ہین سب منچلے
ملازم بھی اک اک ہین نازک خیال — ملے ڈھونڈھنے سے نہ جنکی مثال
کوئی نثر کے رنگ مین بے نظیر — کوئی نظم مین خاص ہمرنگ میر
کوئی ہے کہ انگلش مین وہ فرد ہے — کوئی شیر افگن جوان مرد ہے
ریاست کے کامون سے ماہر کوئی — زراعت مین رکھتا کوئی آگہی
کسیکو ہے گانے بجانے مین دخل — کوئی ہے کہ دن رات جویاے وصل
کوئی وضعداری ہی مین ایک ہے — کوئی انتہا درجہ کا نیک ہے
مگر سب کے سب ہین بدل خیرخواہ — کہ مالک کی سب پہ ہے یکسان نگاہ
جو آفس کے کامون سے پایا فراغ — تو کچھ دیر کرنے کو تازہ دماغ
ہوے آپ رونق دہ انجمن — رہا دیر تک لطف شعر و سخن

که اتنے مین ہلکارے نے دی خبر — پرے پیچھے کا جنگل ہے چیتون کا گھر
بہت صید چیتون کے ہین۔ ماسوا — کہین پر ہے سوور کہین بھیڑیا
کسی جا ہرن ہین کہین نیل گاؤ — وہ جنگل کا دریا سے جو ہے لگاؤ
تو دریائی بھی ہین بہت جانور — کنارون پہ رہتے ہین اکثر مگر
ہوئی اس خبر سے نہایت خوشی — ملی ہے جو ترکے مین شیر افگنی
ہوا حکم ابھی جاری ہو روبکار — رسد کی کرے فکر ہر اہلکار
ہوئین صاف بندوقین نیزے درست — سوار اردلی کے ہوئے چاق و چست
رسد کا وہان جب ہوا انتظام — یہان یون سفر کا ہوا اہتمام
لگی ڈاک گھوڑون کی پھر جا بجا — سہولت سے جسمین کٹے راستا
چلے کوٹھی سے لینڈو پر حضور — عجب شوکت و شان کا تھا ظہور
وہ پر زر لباس اور زرین کلاہ — کہ ہو دیکھ کر جسکو خیرہ نگاہ
وہ گاڑی کا حسن اور گھوڑونکی چھب — چمک نقرئی ساز کی وہ غضب
سئیسون کی وہ وردیون کی بہار — ہوا پر تھا اک تختۂ لالہ زار
رفیق و مصاحب کی بھی گاڑیان — عقب مین تھین سب لینڈو کے روان
تماشائیون کا وہ کوسون ہجوم — بعینہ ہو میلے کی جس طرح دھوم
سواری کی وہ شان وہ احتشام — دو رویہ وہ خلقت کا اک ازدحام
ہوا تھے عنان لیتے ہی راہوار — چھٹا شہر آیا نظر سبزہ زار
وہ پر لطف صحرائیت کی فضا — وہ کھیتون کی سبزی وہ ٹھنڈی ہوا
جو رستہ ہوا دو گھڑی مین تمام — ہوا آکے گھاٹی مین شب کو مقام

ہوئی ڈاک بنگلے مین یہ روشنی | کرے کھیت جس طرح سے چاندنی
بہت ایستادہ تھے اس جا خیام | فراغت سے ٹھہرے جہان خاص و عام
لگا تھا جو اک مینا بازار بھی | تماشائیون کو نہ کچھ فکر تھی
عجب لطف سے شب ہوئی وہ بسر | نمایان ہوا جب کہ وقت سحر
ہوے آپ پھر لینڈو پر سوار | چلے سوے صحرا براے شکار
جو گاڑی ہوئی آہنی پل کے پار | ہوے لوگ پھر ہاتھیون پر سوار
جو ہاتھی تھا یون تو گران ڈیل تھا | شکاری مگر سب مین اک فیل تھا
چلا اس طرح کچھ وہ کانون کو جھلا | ہوا پر تھا سمے کا گویا پہاڑ
وہ تابندہ ہودج وہ رنگین جھول | جسے دیکھ قوس قزح جاے بھول
وہ نواب والا کی زرین کلاہ | کہ تھی مہر کی جس سے خیرہ نگاہ
بدن سے کچھ اس طرح کا جامہ زیب | جو پوشاک پہنی ہوئی دلفریب
بہت پی چکے ہین نشیلی شراب | پلا ساقیا اب جو شیلی شراب
چڑھے جس سے جرات کے نشہ کا رنگ | نظر مین سماے نہ شیر پلنگ
کوئی فیر بھی خالی جانے نہ پاے | نشانہ ہو وہ صید زد پر جو آے
وہ جنگل کا منظر وہ وقت سحر | پرندون کے نغمے وہ ہر شاخ پر
وہ اڑنا پرون کو کبھی تول کے | چہکنا وہ منقارون کھول کے
ابھی دیکھتا تھا ہر اک یہ سمان | کہ گذرا ادھر ایک شیر ژیان
بپھرا اس ہودے فیل اُسے دیکھکر | دبکنے لگے مل کے باہم دگر
ہوا ایک ہاتھی بہت بے قرار | کہ یہ دو ملازم تھے جس پر سوار

گئی جان کہتے تھے واحد حسین ۔۔۔ یہی کیولا کی زبان پہ تھے بین
خدا سے ادھر التجا بار بار ۔۔۔ ادھر ایشور ایشور کی پکار
ہوئے تھے جو گم چیل باتون کے ہوش ۔۔۔ ادھر چے ادھر چے کا تھا اک خروش
یہ ہنگامہ تھا ہی کہ نواب نے ۔۔۔ نشانہ کیا شیر کو تاک کے
کچھ ایسی وہ گولی لگی بند کی ۔۔۔ ذرا شیر کو پھر نہ جنبش ہوئی
زمین پر ہوا گر کے فوراً ہلاک ۔۔۔ لہو سے ہوئی لالہ گون اسکی خاک

سبھون نے کہی آفرین مرحبا
کرے اور اللہ جرأت عطا

## ناتمام نظم

دن جو رخصت کے ہوئے پورے وطن سے مین چلا ۔۔۔ جمعہ کا دن تھا ہوئی جب حاضری دربار کی
دوپہر کا وقت تھا اُنیس سو دس کا تھا دور ۔۔۔ جنوری کی ٹھیک اٹھائیس وہ تاریخ تھی
جلوہ گستر آقا کو پایا صدر مین کرسی نشین ۔۔۔ اپنی اپنی جا پہ تھے سب حاضران بزم بھی
بل جبین پر اور چہرہ ہو رہا تھا سُرخ سُرخ ۔۔۔ دونون ابرو تن رہے تھے یا یقین تلوارین اُپی
رعب کہتا تھا کہان رستم مین تھا یہ دبدبا ۔۔۔ تیز نظرین کہہ رہی تھین ہم ہین برچھی کی انی
چیدہ چیدہ چند بندوقین دھری تھین سامنے ۔۔۔ کہتی تھی جرأت مبارک آپ کو شیر افگنی
لینڈو اتنے مین برساتی تک آ پہونچی قریب ۔۔۔ جسمین مشکی رنگ کے دلیر کی تھی جوڑی جتی
آگے پیچھے گاڑیان جب وا دکھی آئین نظر ۔۔۔ اُس گھڑی پوچھو رفیقون سے نہ کچھ لکی خوشی
الغرض بیٹھے مع رفقا کے گاڑی پر حضور ۔۔۔ وہ تزک اسوقت کا وہ سین بھی تھا دیدنی

کسقدر آراستہ تھا ہر سئیس اور کوچمین — وردیون سے اُنکی پیدا اک طرح کی شان تھی
اسطرف وہ دھوپ مین مونوگرمون کی چمک — جگ مگاتا تھا اُدھر گھوڑون کا ساز نقرئی
باگ لیتے ہی ہوا تھے برق تھے گھوڑے نہ تھے — لینڈو وہ صورت باد بہاری اُڑ چلی
دیکھکر اہل تماشا محو حیرت ہو گئے — چُپ ہوے سب کہکے اتنا یہ گئی اور وہ گئی
اور گاڑی اور فٹنون کی جو پیچھے تھی قطار — کچھ ندیمون سے بھری تھی کچھ تھی سامان سے لدی
تین گھنٹون مین ہوا طے دو پہر کا راستہ — گاسے گھٹی تک غرض یہ ڈاک تھی یون ہی لگی
رات بھر آرام سب نے ڈاک بنگلے مین کیا — صیدگہ کی صبح کو تیاری پھر ہونے لگی
پھر اسی جاہ و تجمل سے چلے گاڑی پر آپ — یہ وہان تک کا سفر تھا ہے جہان پُل آہنی
پل سے آگے بڑھتے ہی ہاتھی کو لائے فیلبان — یہ سمان پیش نظر ہوتے ہی گاڑی رُک گئی

## تردید

اک دوست نے مجھ سے کی نصیحت — ہر طبقے مین علم کی ہے عزت
جو علم کی شان جانتا ہے — عالم کا ادب وہ مانتا ہے
جب تھوکتا ہے کوئی فلک پر — مُنھ پر آتا ہے وہ پلٹ کر
کہنے دو بُرا کہے جو کوئی — اچھی نہین ہے یہ ہرزہ گوئی
غصے مین آپ سے گذر کے — کیا پا گئے آپ ہجو کر کے
گو ہجو کی اصل کچھ نہ ہو پھر — ہو جاتے ہین لوگ سنکے تر بھر
شجرہ جو لکھا ہے خاندانی — ظاہر ہے طبع کی روانی
کیون ایسے خلیق کی یہ دُرگت — کب کی تھی بھری ہوئی کدورت

کرتا ہو مدح جو تمہاری
اُسکا یہ صلہ یہ دوستداری

بندے ہین اُسیکے گورے کالے
انصاف سخن کے ہے حوالے

کرتا ہو قوم کی جو خدمت
زیبا نہین اُس کی یہ مذمت

ترتیب سے غسل کا دلانا
انداز کفن کا یا بتانا

پڑھنا تلقین و لحد پر
ہان خدمت دین سے یہ مقرر

یہ کام وفاپرست کے ہین
شیوے یہ خداپرست کے ہین

حامی نہ تھا کوئی بیکسون کا
طاعون کا جب تھا دور دورا

کرتا جو نہ یہ خداشناسی
کتنے مردون کی لاشس سڑتی

کوئی نہ قریب اُن کے جاتا
پاتے غسل و کفن نہ غربا

ٹکڑون سے کفن کے واسطہ کیا
ناحق یہ باندہ لو ہے باندھا

بے لوث ہے اُسکی ذات واللہ
باتین ہین یہ واہیات واللہ

آپس کی پھوٹ یہ بُری ہے
اسمین نہین کوئی بہتری ہے

جو اسکو سنے گا وہ ہنسے گا
بیگانون مین ہوگا اب یہ چرچا

کیا تھے کیا ہو گئے مسلمان
ایسی نہین کوئی قوم نادان

گھر ہی مین جھگڑ کے مر رہے ہین
آپ اپنی بُرائی کر رہے ہین

وہ جوش مین کر رہے تھے تقریر
خاموش تھا مین برنگ تصویر

ان باتون کا سلسلہ جو ٹوٹا
چہرہ ہوا غیظ سے بھبھوکا

پھر عرض یہ مین نے کی بہ منت
سر آنکھون پر آپ کی نصیحت

جو کہہ گئے آپ سب بجا ہے
بندے کی مگر یہ التجا ہے

انسان خطا سے ہے مرکب — غصہ بھی کسی کا ہے مہذب
کہنے سننے کا جو اثر ہے — اس بات سے کون بیخبر ہے
مطبع سے جو نکلی چھپ کے تحریر — یارون مین ہوئی وہ خوب تشہیر
بانی کی طرف گمان پہونچا — آخر کو ہوا یہ دھیان پیدا
تحریک کا ہو اُدھر نہ الزام — سچ بات کی ہے اسی کا تو نام
شاعر تھے ہمین بھی جوش آیا — خامہ بہر جواب اُٹھایا
زاہد سے نہ شیخ سے خصومت — بیکار ہے بحث۔ لغو حجت
چھیڑے گا جو ہمکو وہ سُنے گا — اسکا جو کچھ ہو پھر نتیجا
ہان علم کی قدر و آبرو ہے — منظور نظر۔ یہ گفتگو ہے
اب روے سخن ادھر نہ ہو گا — اس بات کا ہے یہ چھلکا
ذاتی بھی اگر کرین وہ حملے — اک حرف مگر نہ ہم کہین گے
فقرہ یہ زبان پر جو آیا — گھبرا کے وہ بول اُٹھے کہ ناشا
یہ امر یہان ہے کس کو منظور — اس طرح کرین جو ہم کو مجبور
کہتا ہے کون چپ رہو تم — جو ایک سنو تو سو کہو تم
اس بات کا ہان لحاظ رکھو — ساتھ اُس کے نہ اور کو گھسیٹو



# صحت نامہ دیوان اول حفیظ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۱ | رما ما | زمانا | ۱۰۳ | ۳ | باتون مرتا ہو | باتون پہ مرتا ہو |
| ۱۱ | ۱۵ | توڑا | ٹوٹا | ۱۰۶ | ۶ | کسوقت | بیوقت |
| ۱۴ | ۱۹ | مزہ توجب | تو مزہ جب | ۱۰۷ | ۵ | رہتی پریان | رہتی ہین پریان |
| ۱۴ | ۱۹ | گھبرا | گھیرا | 〃 | ۱۳ | ترم | بزم |
| ۱۵ | ۵ | فضا | قضا | ۱۰۹ | ۱ | کیسا مستانہ | کیا ہی مستانہ |
| ۱۵ | ۱۱ | رع | نزع | 〃 | ۱۷ | بتائین | بنائین |
| ۱۵ | ۱۷ | ضبط نہان | ضبط فغان | ۱۱۳ | ۹ | ہین | نہین |
| ۱۶ | ۴ | اس ذکر | اسکا ذکر | ۱۱۷ | ۵ | یہ صفحہ | جو صفحہ |
| ۲۰ | ۱۰ | کرنا سور | تاسور | ۱۳۰ | ۱۹ | لازم ہے | لازم تھا |
| ۳۲ | ۱ | ستے | سنتے | ۱۴۳ | ۴ | کرنا تھا | کرنا تھی |
| 〃 | ۴ | کوئی | کوئی | ۱۵۹ | ۱۵ | غیر سے | غیر نے |
| ۳۵ | ۵ | دیدہ | زردیدہ | ۱۶۶ | ۱۹ | جان کے | جان سے |
| ۳۷ | ۵ | ہمارے | تمہارے | ۱۶۸ | ۸ | درگاہ جانا | درگاہ مین جانا |
| ۳۹ | ۱ | کہتا وہ | کہتا وہ | ۱۷۱ | ۱۶ | ہٹکری | ہتکری |
| 〃 | ۴ | دیکھیے گا | دیکھیے اب | ۱۸۱ | ۱۶ | اب یہ دھبا | کیا یہ دھبا |
| 〃 | ۱۱ | لیتے ہی | لیتے ہین | ۱۸۳ | ۱۰ | وحدمین | وجد مین |
| ۶۰ | ۱۰ | کسی سنے | کس سنے | ۱۸۹ | ۱۲ | پاؤن کا اُٹھانا | پاؤن اُٹھانا |
| ۶۱ | ۱۰ | نہین ہے | رہا نہ | ۱۹۲ | ۱۵ | وصال مین | وصال بھی |
| ۶۴ | ۸ | کرون | کرین | ۱۹۹ | ۵ | ٹوٹ گیا | لوٹ گیا |
| 〃 | ۱۸ | کہتا | کہتا | ۲۰۳ | ۹ | جھپے | چھپے |
| ۶۵ | ۶ | مرہیانیان کی | گریبان کی | ۲۱۱ | ۹ | زمانے کا حاتم کو | زمانے کو حاتم کا |
| ۷۰ | ۱۶ | گناہ اپنی | گناہ اپنے | ۲۳۱ | ۵ | دیتا ہے اور دیگا | دیتا ہے وہ دیگا |
| ۷۴ | ۷ | خیام | خرام | ۲۴۱ | ۱۱ | ہون نیم برشں تیار | ہون نیم برشت انڈے نیا |
| ۸۴ | ۱۲ | آئے لو | آئے نہ لو | ۲۳۵ | ۱۶ | چلومین تو | چلومین جو |
| ۸۸ | ۱۰ | کافر دینار | کافرو دیندار | ۲۵۰ | ۱۶ | منقارون کھول کے | منقارون کو کھول |